متو

حق تو یہ ہے کہ اس شیشہ دل کو کبھی ❊ چھوڑتا تب ہے اب اسے یہ متوالے تو (نصیر)

محفل دشمن ہے یہ پیشوائی کے لئے ❊ جھوم کر آ دو ترانہ متوالے سے (ولی)

چھوڑتے دختر رز کا ہیں کوئی متوالے ❊ شرم دختر سے کرتے ہیں حرمت والے (ظفر)

(۲) جان پر کھیلنے والا۔ دلاور۔ مارنے والا۔ قوت والا۔ جیسے جیالا کے دل پر سالا متوالا

(۳) دو بڑا گول پتھر جو پہاڑ کے اوپر سے دشمن کو دفع کرنے کے واسطے لڑکا دیتے ہیں

رفقا پر دہ پہاڑی لوگ ایسے پتھر کو بان کہتے ہیں۔

یکہ خوب آج متوالے نکالا چاہیئے ❊ محتسب آتا ہے دو لئے تعزیہ کو (ناسخ)

**متوالا ہونا** (ہ) فعل لازم۔ مست ہونا۔ ماتا ہونا۔ مخمور ہونا +

**مُتَوالی** (ع) صفت۔ پے در پے آنے والا + دو عدد جو برابر آتے +

**مُتَوَجّہ** (ع) صفت۔ (۱) توجہ کرنے والا۔ دھیان دینے والا + ملتفت۔ مائل۔ راغب۔ سائل۔ رجوع۔ مخاطب (۲) مہربان کرنے کا بھی نظر عنایت رکھنے والا +

**مُتَوَجّہ ہونا** (ہ) فعل لازم۔ رجوع ہونا۔ مخاطب ہونا۔ ملتفت ہونا +

**مُتَوَحّش** (ع) صفت۔ وحشت اختیار کرنے والا۔ رمندہ۔ غیر مانوس۔ بھاگنے والا۔ متنفر

لنانی ہے بجی شادی متوحش رہی ہے ❊ چھٹی دل جمعہ کو ہی ہفتہ کے غم سے (نامعلوم)

**مُتَوَرِّع** (ع) صفت۔ پارسا۔ پرہیزگار۔ پارسائی اختیار کرنے والا +

**مُتورا** (ہ) اسم مذکر۔ بستر پر موت دینے والا۔ موتال +

**مُتوڑی** (ہ) اسم مؤنث۔ بستر پر موت دینے والی عورت۔ موتال +

**مُتَوَسِّط** (ع) صفت۔ (۱) بیچ کا۔ درمیانی۔ بیچ بیچ کا۔ میانہ۔ اوسط درجہ کا (۲) معمولی۔ روا جی۔ بُرا نہ بھلا۔ رسمی +

**مُتَوَسِّل** (ع) صفت۔ (۱) وسیلہ ڈھونڈنے والا + وسیلہ ہونے والا یعنی مربی (۲) رغبت کرنے والا۔ نزدیکی چاہنے والا۔ سبب ڈھونڈنے والا۔ وسیلہ بنانے والا +

**مُتَوَطِّن** (ع) صفت۔ رہنے والا۔ باشندہ۔ وطن رکھنے والا۔ ساکن + مقیم۔ مکین +

**مُتَوَفّٰی** (ع) صفت۔ وفات یافتہ۔ مرا ہوا۔ انتقال کردہ شدہ۔ جو جہان سے گزر گیا ہو

**مُتَوَقّع** (ع) صفت۔ توقع رکھنے والا۔ امیدوار۔ آس رکھنے والا۔ مترصد +

**مُتَوَقِّف** (ع) صفت۔ توقف کرنے والا۔ ٹھیرنے والا۔ دیر کرنے والا۔ تساہل کرنیوالا

**مُتَوَکِّل** (ع) صفت۔ توکل پر رہنے والا۔ بھروسا کرنیوالا۔ خدا کی مرضی پر شاکر رہنے والا +

**مُتَوَلّی** (ع) صفت۔ کام پر رہنے والا۔ مہتمم۔ منصرم۔ سپرنٹنڈنٹ + نگران کار۔ والی۔ سرپرست +

**مُتَوَہّم** (ع) صفت۔ وہم کرنے والا۔ وسواسی +

**متھائی** (ہ) اسم مؤنث۔ (پورب) ٹھونی۔ رئی۔ دہی بلونے کے ایک اوزار کا نام

متی

جسے متھنی بھی کہتے ہیں۔ مدھانی +

**متھرا** (س) اسم مذکر۔ (از متھ بمعنی کُشتن) وہ جگہ جہاں بہت سے راکشس مارے گئے ہوں + کرشن کی جائے ولادت۔ کنہیا جی کی جنم بھوم۔ برج کے ایک مشہور شہر کا نام جو قسمت آگرہ میں واقع اور ہندوؤں کا مشہور تیرتھ دریائے جمنا کے کنارے پر بستا ہے +

**مُتَّہَم** (ع) اسم مذکر۔ وہ شخص جس پر تہمت لگائی گئی ہو۔ دوشی۔ اپرادھی۔ ملزم

**متھن** (س) اسم مذکر۔ آسمان کا تیسرا برج۔ جوزا۔ اس برج میں ۵ جون کے قریب آفتاب داخل ہوتا ہے اسکے لئے ک چھ ق حرف مخصوص ہیں جن کو راس کہتے ہیں +

**متھنا** (ہ) فعل متعدی۔ (۱) بلونا۔ رئی پھیرنا۔ رڑکنا۔ مکھن نکالنے کے واسطے دہی کو بلونا۔ شیر زدن کا ترجمہ (۲) مارنا پیٹنا۔ (۳) کسی بات کو کھود کھود کر پوچھنا۔ بار بار کہنا +

**متھنی** (ہ) اسم مؤنث۔ بلونی۔ رئی۔ وہ لکڑی جس سے دہی بلوتے ہیں۔ مدھانی +

**متی** (ہ) اسم مؤنث۔ (۱) تیتھی۔ تاریخ۔ مرتقد۔ پرونشٹی۔ (۲) سود کی تاریخ۔ وہ تاریخ جس سے سود لگایا جائے (۳) روپیہ ادا کرنے کا دن جیسے اس ہنڈی میں دس دن کی متی ہے (۴) سود۔ نفع۔ بیاج +

**متی پگنا** (ہ) فعل لازم۔ روپیہ ادا کرنے کی تاریخ کا پورا ہوجانا۔ ہنڈی کی میعاد کا ختم ہوجانا +

**متی چڑھانا** (ہ) فعل متعدی۔ ہندو۔ تاریخ ڈالنا۔ تاریخ لکھنا +

**متی کاٹا** (ہ) اسم مذکر۔ وہ حساب جسکے موافق صراف لوگ متی سے سیٹھ کا سُود ہنڈی پر لیتے ہیں۔ کٹوتی +

**متی کاٹنا** (ہ) فعل متعدی۔ سُود وضع کرنا۔ کٹوتی کرنا +

**متی دار** (ہ) صفت۔ (ہندو) تاریخ وار۔ تاریخ کے بموجب +

**متیرا** (ہ) اسم مذکر۔ چھوٹا تربوز + ہندوانہ خربوزہ۔ ایک قسم کا تربوز +

**مَتیسا** (ہ) صفت۔ دوغلا۔ دونسلا۔ اُن کا سنکر۔ دوغلے انگریز۔ فارسی میں اسے میسا مستعمل کیا ہے (یہ لفظ فرنچ زبان کے mestiz متیس سے بنایا گیا ہے)

دوش پر دم بلکیا یا بت متیساتے ❊ جنبش مریم وہ جنبش لب عیسانے (اعاجز)

**مُتَیَقَّن** (ع) صفت۔ یقین کیا گیا۔ وہ امر جسکا یقین ہو +

**مَتین** (ع) صفت۔ (۱) استوار۔ مضبوط۔ محکم (۲) ٹھوس۔ پختہ۔ نگر۔ (۳) گمبھیر۔ مستقل مزاج (۴) (باصطلاح تازہ) بولیسا۔ غلت۔ سنجیدہ (۵) دقیق۔ مشکل۔